چنانچہ ابن تیمیہ اور اس کے ہمنواؤں نے ایک فارمولا تیار رکھا ہے کہ خود مذکورہ بالا وجوہات کی بنا پر استدلال قائم کرو اور خود ہی ان تمام روایات کو وضعی اور من گھڑت قرار دے دو۔

حالانکہ ان کا یہ مکروہ فارمولا محدثین کی پوری جماعت نے انصاف و دیانت کے خلاف قرار دیا ہے کیونکہ یہ محض تصوراتی مفروضہ ہے جس کا حقیقت سے دور کا بھی تعلق نہیں اور خوارج کے اس مفروضہ کے برعکس جو نا قابل تردید حقیقت ہے وہ یہ ہے کہ امہات المؤمنین میں صرف دو ازواج رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سلسلہ اولاد چلا ایک کا اسم گرامی جناب سیدہ خدیجۃ الکبریٰ ہے اور دوسری کا جناب سیدہ ماریہ قبطیہ مرکز الذکر ام المومنین سے صرف ایک صاحبزادے سیدنا ابراہیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ متولد ہوئے اور اٹھارہ یا سولہ مہینے کی عمر مبارک میں ہی وصال فرما گئے۔

اپنے اس صاحبزادہ مکرم کی وفات پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کو ہاتھوں پر اٹھا کر آنسو بہاتے رہے اور یہ بھی فرمایا کہ اگر یہ میرا بیٹا زندہ رہتا تو ہم اس کی والدہ کے تمام خاندان والوں کا جزیہ معاف فرما دیا دیتے اور پھر فرمایا کہ میرے اس بیٹے کو عام شیر خوارگی ہی میں جنت الفردوس میں بلا لیا گیا ہے اب اس سے دودھ پلانے اور دایہ کے فرائض جنت کی حوریں انجام دیں گی۔

# کیوں اور کیسے

قارئین اس واقعہ سے جان گئے ہونگے کہ حضور امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی مقدس اولاد سے کس قدر والہانہ محبت تھی۔

بہر حال اس مقدس شہزدے کے علاوہ حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تمام اولاد پاک ام المؤمنین سیدہ خدیجۃ الکبریٰ سلام الل علیہا کے بطن مبارک سے تھی اور اس اولاد پاک میں سے جناب قاسم و عبد اللہ جن کا لقب مبارک طیب و طاہر رضی اللہ عنہما سے بچپن ہی میں راہی جنت الفردوس ہو گئے۔

اور پھر اسلام کے ابتدائی دور ہی میں جناب سیدہ رقیہ جناب سیدہ ام کلثوم اور جناب سیدہ زینب سلام اللہ عنہن بالترتیب رمضان المبارک سنہ ۲ھ شعبان سنہ ۹ھ اور مؤخر الذکر سنہ ۸ھ کو وصال فرما کر ساکن جنت الفردوس ہو گئیں جناب سیدہ امامہ بنت زینب سلام اللہ علیہا آپ کے وصال کے بعد حیات تھیں اور جناب علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے عقد مبارک میں آئیں ان کے بطن مبارک سے ایک صاحبزادی پیدا ہوئیں مگر جلد ہی اللہ کو پیاری ہو گئیں بلا شبہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جناب امامہ رضی اللہ عنہا سے بے حد شفقت فرماتے تھے اور ان کو آپ نے جناب سیدہ زینب سلام اللہ عیہا کا وہ ہور جو انہیں حضرت خدیجۃ الکبریٰ نے جہیز میں دیا

تھ ت شفقت اور بڑی محبت سے عطا فرمایا۔

یہ سب کچھ بتانے کا مقصد یہ ہے کہ حضور سرور انبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی تمام تر اولاد سے والہانہ محبت تھی اور ہر فرد اہل بیت پر کمال شفقت فرماتے دتھے بلکہ اپنی اولاد سے محبت کرنا حضور سرور دو عالم کی سنت مبارکہ ہے اور یہ جذبہ محبت اولاد ہی تھا جس کی وجہ سے تاجدار مدینہ امام المر سلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جناب سیدہ فاطمۃ الزہرا جناب حسنین کریمین اور جناب حیدر کرار رضی اللہ عنہم اجمعین سے خصوصی محبت فرماتے تھے اگر چہ واقعات طور پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم اولاد کے طور پر آپ کی اہل بیت میں شامل نہیں ہو سکتے تھے مگر اس میں حکمت یہ تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جذبہ محبت اولاد کی تکمیل کا ذریعہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکر یم ہی تھے یہی وجہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تمام انبیاء کی اولاد ان کی پشتوں سے چلی مگر میری اولاد پشت علی سے چلے گی۔

نسل قائم رہنا سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عظیم ترین خوا ہش بھی تھی اور کفار مکہ کے آپ کو نسل کٹے یعنی ابتر کہنے کے طعنوں کا جواب بھی یہی وجہ تھی کہ آپ نے اپنے مخصوص اختیارات وتصرفات کے پیش نظر جناب علی مرتضیٰ کو بھی اپنے نسبی اہل بیت میں شامل فرما لیا اگر چہ اولاد عبد المطلب ہونے کی وجہ سے آپ پہلے بھی اہل بیت رسول کے ہی ایک فرد تھے مگر یہ اعزاز قطعی طور پر حضور سرور دو عالم کا خاصہ ہے جیسے دوسری قسم کے اہل

بیت میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کو شامل فرمالیا۔

## تیری توصیف کا اک باب بھی پورا نہ ہوا

امام عالی مقام امام حسین علیہ السلام کی جو تصویر قرآن وحدیث کی نصوص صریحہ کی صورت میں نقاش ازل نے کھینچ رکھی ہے اس کا ابھی خاکہ ہی قارئین کے سامنے پیش کیا گیا ہے اور ابھی خارجیوں کے متعدد اعتراضات کے جوابات بھی تشنۂ تکمیل ہیں مگر کتاب کی ضخامت پوری ہوگئی لہٰذا دیگر تمام مضامین سے روشناسی کے لئے آپ کی شہید ابن شہید حصہ سوم کا انتظار کرنا پڑے گا انشاء اللہ العزیز پوری کوشش کی جائے گی کہ یہ صحیفہ نور جلد ہی طبع ہو جائے، صائم چشتی،